کفر سمجھتا ہی۔ جبکہ قدیم سے اصول مسائل میں قدیم علمانے بتعدد اختلاف کیا ہی تو میرا کیا گناہ ہی اگر میں اُن قدیم علما
کے مقرر کردہ مسائل سے اختلاف کروں وہ بھی آخر انسان تھے اور معصوم اور محفوظ من الشیطان نہ تھے۔
بلا حجت اور بغیر شبہ منصوص مسائل میں جیسے نماز و روزہ حج زکوٰۃ میں جو خدا تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرض
بتائی ہیں اُنکو میں بھی اسیطرح فرض سمجھتا ہوں جیسے ایک جاہل مسلمان یقین کرتا ہی لیکن جب اُنپر مخالف کا حملہ ہوتا ہے
تو اُنکی لمیت اور اصلیت بتانی ضرور پڑتی ہے۔ اگر یہ بحث پیش آئی کہ ہاتھہ منہ دھونے کو یعنی وضو کو عبادت سے
جسکا تعلق دل سے ہے کیا تعلق ہے۔ حدث کے بعد پر محل منہ میں کلی کرنیکو کیا تعلق ہے۔ نماز کو جو ایک روحانی عمل ہے اُٹھنے
بیٹھنے سر نیچا اور سرین اونچی کرنیکو کیا علاقہ ہے تو مجبوری ہمکو اُنکی اصلیت اور نماز کے ارکان کی لمیت بحث
کرنی ہوگی اور سمجھانا پڑیگا کہ وضو کیوں فرض کیا گیا ہی اور نماز کے ارکان کیوں قرار پائے ہیں اور اسکے بیان کیلئے منقولی
سندیں کچھہ کام نہیں آسکتیں کیونکہ مشکک فی المذہب یا غیر مذہب والا اُنکو نہ مانیگا بلا اُنکا بیان کرنا ایسی طرز پر لازم
ہوگا جو عقل یا نیچر انسان کی فطرت کے مطابق ہو تاکہ دوسرے کے دلکو تسکین ہو جاوے (چیرز) کیا غیر لوگونکو یہ کہنا
کافی ہوگا کہ یوں ہی حکم ہے یوں ہی مانو۔

اے میرے بھائیو! یقین جسکا دوسرا نام ایمان ہے صرف کسی شخص کے کہہ دینے سے نہیں ہوتا۔ اگر میں آپسے ایسی حالت میں
کہ یہ فیمس ہال بلوریں جھاڑ دل کنولوں سے اور گیسوں سے روشن ہو رہا ہی یہ کہوں کہ یہیں بالکل اندھیرا ہے، اور آپ
مجھکو اور میری بات کو قابل ادب اور لائق تسلیم سمجھکر کہہ بھی دیں کہ ہاں اندھیرا ہی تو کیا اس کہہ دینے سے آپ کے دل میں
یقین بھی ہو جاویگا۔ ہاں اگر آپ عقلمند ہیں اور واقعی دل سے مجھکو قابل ادب اور میری بات کو قابل یقین
سمجھتے ہیں تو آپ ضرور خیال کرینگے اور سوچینگے کہ اندھیرے کے لفظ سے کیا مراد ہے اور جب اُسکو آپ سمجھہ جاوینگے تو
اُسوقت آپکے دل میں سچا یقین ہوگا (چیرز)۔ میرا یہی مطلب ہے اور میں اپنے بھائی مسلمانوں سے یہی چاہتا ہوں
کہ قرآن مجید کو صرف زبان سے معجزہ نہ کہو بلکہ دل سے معجز جانو۔ اسلئے میں نے خیال کیا کہ اُنکے سامنے ایسی چیز پیش کیجاوے
جسنے اُنکو اُسکے معجز ہونیکا اور کلام کی سچی ہونیکا یقین ہو۔ چونکہ مجھکو اُسپر ایسا ہی یقین تھا اسلئے میں نے بے ڈر
اور بغیر اس خیال کے کہ وہ اگلوں کے مخالف ہے یا موافق اور بغیر علما زمانہ کی کفر کے فتووں سے ڈر کے دنیا کو دکھا دیا
کہ قرآن مجید اور اسلام بالکل انسان کی فطرت کے مطابق ہے (چیرز)۔ میں اپنے مسلمان بھائیوں سے امید کرتا ہوں کہ اگر
اُنسے ہوسکے تو جو کچھہ میں نے کیا ہے اُسکی اصلاح کریں اور اگر مجھسے کچھہ غلطی ہوئی ہے تو معاف فرماویں نہ یہ کہ مجھکو ایک
فرقہ کا موجد یا ایک نئے مذہب کا قرار دینے والا قرار دیں۔ میں آپکو یقین دلاتا ہوں کہ جو مسائل اسلام کے متحقق
ہیں جہانتک مجھسے ممکن ہے میں اُنکی تصدیق کرتا ہوں کیا تم کہہ سکتے ہو کہ یہ کوئی جدید مذہب ہے۔ میرا عقیدہ
ہے کہ مذہب اسلام ایک مکمل اور آخری مذہب ہے۔ مجھکو خدا کے اس قول پر یقین کامل ہے کہ "الیوم اکملت لکم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اصول و مسایل اسلام پر ایک عیسائی فاضل کی شہادت

اس اعلی حکمت
نحمدہ و نصلی علے رسولہ وسلم۔ اسلام مقدس کے اصول اور بڑے بڑے مسایل
اور خوبی پر مبنی ہین۔ کہ "آخر اقوام غیر کے فاضل بھی بول اٹھے۔ کہ "اسلام ہی نے طوفان بے تمیزی
اور سست اعتقادی کو دنیا سے نیست و نابود کرکے اصل اصول خدا کی توحید اور اسلام کی سچی عزت
وعظمت کے بھاری مسئلہ کو سارے جہان مین پھیلاکر بھکی ہوئی قومون کو سیدہے رستہ پر چلنے کا عمدہ
سبق دیا اور اپنی قوم کے ہزارون فاضلون کے سامنے بیان کرتے ہین کہ ان اصول اور مسایل کی پابندی
اعلے درجہ کی شائستگی اور تہذیب پر محتوی ہے جسے سنکر حاضرین ایک ایک فقرہ پر (نعرہ تحسین سے)
رطب اللسان ہین کیا یہ مقدس اسلام کا معجزہ نہین تو اور کیا ہے ؟ حالانکہ اہل اسلام کی ثروت اور
حشمت کی ترقی کا علم ایک مدت سے سرنگون ہے!۔ اور اسکی سلطنت اور شوکت بالعموم دنیا کے حصہ
سے معدوم!۔
اور چارون طرف سے افلاس اور ناداری کا ہجوم۔ تیسر فقر اور فاقہ ہمرکاب اور اکثر ان مین نان شبینہ
سے بے تاب جب کوئی خوش قسمت اس مقدس مشرب کے اصول کو جانچتا ہے فوراً خلعت اسلام
سے ممتاز ہوتا ہے۔

---

سلہ دیکھو لیکچر پادری ایزک ٹیلر صاحب جو ۱۷- اکتوبر کو والورہمپٹن واقعہ ملک انگلستان کے چرچ کانگرس
(مجلس متذکرہ مقاصد کلیسیا) مین دیا گیا۔ از اشاعۃ السنہ۔

شخص اُن ارکان سے بہتر جسمیں تمام اعضائے اندرونی و بیرونی تمام قوائے ظاہری و باطنی تمام طریقہ ادب و تذلل جسمانی و روحانی ادا ہوتے ہیں اور جو انسان پر بمقتضائے فطرت انسانی موثر ہوتے ہیں اور کوئی ارکان نہیں بتلا سکتا (چیرز)

میں نے مختصر طور پر اپنے تمام خیالات جو مذہب اسلام کی نسبت ہیں آپکے سامنے ظاہر کئے ہیں اور یہ بات بھی بتائی ہے کہ جو جدید طرز تائید مذہب اسلام کی اور مباحثہ کی میں نے اختیار کی ہے اُسکا کیا سبب ہے۔ اور اس بات کو بھی جتایا ہے کہ مجھکو علمائے متقدمین سے اختلاف کرنیکی کیا ضرورت پیش آئی ہے۔ اس بات کے بیان کرنیکو کہ خود علمائے متقدمین آپسمیں کن کن باتوں پر مختلف ہیں اور میں نے کن کن امور میں علمائے متقدمین سے اختلاف کیا ہے اور اُنمیں سے کتنی باتیں ایسی ہیں جنمیں بعض متقدمین علمانے بھی وہی مسلک اختیار کیا ہے جو میرا ہے۔ اور کتنے ایسے ہیں جنمیں میں منفرد ہوں اور کل علمائے متقدمین کے برخلاف ہیں۔ ایک بہت بڑی فرصت چاہئے مگر جسقدر کہ میں نے اسوقت بیان کیا اُسکے بعد اس بات کا تصفیہ کہ جو کچھ میں نے کیا آیا وہ اسلام کی تائید ہے یا نہیں آپ صاحبوں کے اوپر چھوڑتا ہوں۔

اب میں اخیر میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ جو تائید اسلام کی میں نے اپنی دانست میں اختیار کی ہے وہ اسوجہ سے نہیں کی کہ میں مسلمان ہوں اور مسلمان کے گھر میں پیدا ہوا ہوں اور خواہ نخواہ مجھکو اسلام کی تائید کرنی چاہئے میں اس بات کو اچھا نہیں سمجھتا جو شخص جس مذہب میں پیدا ہوا ہے خاموشی سے اسمیں چلا جانا دوسری بات ہے اور اُسکی تائید پر ... مستعد ہونا دوسری بات ہے۔ پہلی بات اُس شخص کو زیبا نہیں ہے جس نے خود پورا الیقین اسپر نہ کر لیا ہو۔ میں نے خالی الذہن ہوکر اسلام پر بہت کچھ غور کی ہے اور نہایت غور و فکر کے بعد میرے دل میں اس بات کا یقین ہوا ہے کہ دنیا میں کوئی مذہب سچا ہے تو وہ اسلام ہی ہے اور میں اس دلی یقین پر اسکی تائید کرتا ہوں نہ اسوجہ سے کہ میں مسلمان کے گھر میں پیدا ہوا اور مسلمان ہوں (چیرز بہت زور سے) ۔ فقط

# ڈاکٹر لیٹنر کا لکچر دین محمدی پر

مجھے خاص واقفیت دین محمدی سے ابتدائے ۱۸۵۴ء مین قسطنطنیہ کی ایک مسجد کے مدرسہ
مین ہوئی جہان جا بجا سے قرآن شریف کے بہت سے حصے مین نے حفظ کئے۔ مین مختلف
فرقون کے مسلمانون کے ساتھہ ترکی وہندوستان ودیگر مقامات مین رہا کیا ہون اور عربی جس
زبان مین کہ انکا پاک علم ادب لکھا گیا ہے مین نے پڑھی ہے۔ مین بلا تامل کہہ سکتا ہون
کہ بغیر عربی جانے ہوئے مسلمانون کے عادات پر کسی قسم کا [illegible]
مین یہہ بھی کہونگا کہ صرف علم زبان عربی سے ایک چیز بڑھکر ہے اور وہ [illegible]
کی کنجی ہمدردی ہے۔ ہمدردی مردہ ہڈی مین جان پہونک دیتی ہے۔ بہت سے مشہور ماہر زبان عربی
ایسے ہین جنہون نے ہمدردی نہ رکھنے کی وجہ سے دین محمدی پر غلط رائے قایم کی ہے۔ مثلاً
سر ولیم میور صاحب نے اس مذہب پر بحث کرنے مین بڑی بہاری غلطیان کی ہین۔

ہم امید کرتے ہین کہ موقع موجودہ گو کتنے ہی کم درجہ مین کیون نہ ہو اس ہمدردی کے پیدا کرنے
مین مدد کریگا جو تمام مذاہب کے درمیان ہونی چاہیئے۔ ہربرٹ اسپنسر کا قول ہے کہ جس انداز سے
کہ ہم لوگ سچائی کو زیادہ پسند کرتے ہین اور فتحیابی کو کم۔ اسی طرح سے اسباب کے جاننے کا بہی ہم لوگون
کو شایق ہونا چاہیئے کہ ہمارے مخالفین کے جو خیالات ہین اوس کا باعث کیا ہے۔ تبت کے
بدہسٹ لاما کا یہ مقولہ بہت ٹہیک ہے کہ زبان سے کہنا کجا یہ خیال کرنا بہی ہرگز نہین چاہیئے کہ میرا
مذہب دوسرون کے مذاہب سے بہتر ہے۔ اسوک نے بہی اپنی رعایا کی ہدایت کے لئے تمام ٹیلون
پر یہ کندہ کر دیا تہا۔ کہ دوسرون کے مذاہب کی تعریف کرے۔

اس بڑے مذہب کی نسبت جسپر مین آج گفتگو کر رہا ہون **دین محمدی** کا لقب مین نے
اسلئے استعمال کیا ہے کہ اس خطاب کو مین اوس شریعت کے ساتھہ محدود کرون جسپر آجکل پیروان
دین محمدی چلتے ہین۔ اگر اس سے بہتر لفظ "اسلام" مین استعمال کرتا جسکے معنی ہین
برضائے الہی رہنا تو بیان کو زیادہ وسیع کرنے کی ضرورت ہوتی جو ایک گہنٹہ مین تمام نہ ہو سکتا۔
دین محمدی پیغمبر محمد صاحب کا دین نہین ہے اسلئے کہ وہ تو اسبات کے مقر تہے کہ ہم اپنے سلف یہودی
اور عیسائیون کے دین کی تعلیم کرتے ہین۔ یہ دونون ادیان اسلام کے مدارج ہین اور محمد صاحب

جب کبھی کسی عاشق اسلام کو جوش آجاتا ہے تو وہ اسلام کی خوبیون کے اظہار پر کمر ہمت باندھتا ہے مگر اُس اظہار کے وسایل (کہ انکا ترجمہ غیر زبانون مین ہوکر چھپواکر ملک کو دیا جاوے) نہین پاتا تو گھر گھر بھیکھ مانگ کر بھی کیون نہ کرے۔ مگر مصارف طبع اور اشاعت کا سامان کوسون آگے بھی نہین دیکھ سکتا۔ "بہم پہونچتا تو کجا"۔

ان غیر اقوام کو ہر طرح کی حشمت اور ثروت حاصل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہر قسم کی کامیابی ان کے ساتھ ساتھ دیئے جاتی ہے۔ کونسا ملک یا شہر ہے جہان انکی مشن اور سوسائیٹی موجود نہیں؟ اور لاکھون روپے† اس مذہب کی اشاعت اور ترویج کے صرف مین نہین آتے۔ انکے اسکول شہر بشہر بلکہ گاؤن بہ گاؤن موجود ہین اور منادی کرنے والے لاکھون موجود ہین جن پر کروڑون روپے صرف ہوتے ہین۔ انکی کتب اور رسایل تمام ملکون کی زبان مین ہر ایک جگہہ بسہولیت ملسکتے ہین۔ انکے مذہب مین داخل‡ ہونے والون کی وہ مدارات ہوتی ہین کہ وہ اپنی پہلی سوشیل حالت کو بھی بھول جاتے ہین۔ مگر خدا کا شکر ہے کہ ایسی حالت مین بھی اقدس اسلام کا نمبر شمار غیرون سے دن بدن ترقی پر ہے۔ اسکی وجہ صرف یہی ہے کہ اس پاک مذہب اسلام کے اصول اور اہم مسایل اس کی خوبی اور حسن اسلوبی عقل اور روحانی شائستگی پر مبنی ہین۔ کہ اسکے مقابلہ پر اہل اسلام کا نمبر بڑھانے والے "دوسرے مذہب والون کی ثروت اور آسائش کو ہیچ سمجھتے ہین۔ اور انکی دنیوی لذات پر نگاہ اُٹھاکر بھی نہین دیکھتے!!!۔

وہ اہل اسلام کے مٹی کے پیالے کو غیرونکو چاندی سونے کے برتنون پر فوق دیتے ہین۔ اور انکے ٹوٹے پھوٹے بوریئے کو انکی اطلسی فرش اور عمدہ عمدہ میز اور کرسیون سے بہتر جانتے ہین انکی روکھی پھیکی نان جوین انکے مرغن نان و کباب و جیمی و جیلی و مٹن چاپ سے افضل سمجھتے ہین۔ انکی مسکنت و مذلت کو انکی دولت و عزت سے عزیز رکھتے ہین اور مقدس اسلام سے مخاطب ہوکر یون عرض کرتے ہین مصرع " ذل تو عزت است و غمت بہ ز شادی است " اور دوسری قومون کی ثروت اور حشمت دنیوی اوج عروج کو دیکھکر پکار اُٹھتے ہین۔ ذالک متاع الحیوۃ الدنیا واللہ عندہ حسن المآب۔ (آل عمران ع ۲)

(مرقومہ مولوی شیخ محمد عبد العزیز صاحب سکرٹری انجمن حمایت اسلام امرتسر)

---

† دیکھو خط پادری آیزک ٹیلر مطبوعہ۔ ‡ دیکھو پادری ایزک ٹیلر کا مضمون خط مطبوعہ۔

پہنچتے جس کی اسلام صرف تعلیم ہی نہین کرتا ہے بلکہ اوسکو عملی طور پر کر دکھاتا ہے۔ +
دین محمدی کے بانی کے حق مین عیسائیون نے بُرے کلمات استعمال کئے ہین۔ پہر بہی ابتدا
مین وہ عیسائیون کے ایک فرقہ مین سے سمجھے جاتے تھے۔ ڈینٹی اپنی کتاب انفرنو مین محمد
صاحب کو دین عیسائی مین ایک نئی بات نکالنے والا کہتا ہے۔ اور بیشک دوسرے
معنے مین وہ صرف اُن بہت فرقون مین سے ایک تھے جو اپنے کو عیسائی کہتا تہا مخالف تھے۔
بعض مصنفون نے بیان کیا ہے کہ اُن کا مذہب تلمود (یہودیون کی شرائع) سے اخذ کیا ہوا
تہا۔ مگر میری سمجھ مین اسبات کا جواب کہ دین محمدی حقیقت مین کیا چیز ہے یہ ہوگا کہ مذہب یہودیت
بشمول مذہب نور (صابئی) ونصرانیت حقیقی وباستثنائے تعلیمات سینٹ پال ہے۔ اسلام
کی یہ حقیقت نظری طور پر ہوئی۔ عملی طور پر یہ آجکل کے مصنوعی یورپ کی عیسائیت سے بڑہا ہوا
ہے۔ جن باتون کو آجکل کے عیسائی زبانی کہتے ہین انکو مسلمان عملی طور پر برتتے ہین +
ہر مسلمان بطور خود ایک چرچ ہے ہر شخص کو اجازت ہے کہ وہ کسی مذہبی امر پر اپنے مذہب کے اصول
پر اپنی رائے دے وہ اپنے ملاؤن کے غلام نہین ہوتے۔ وہ اپنے خدا کو بغیر واسطہ قائم کئے پوجتے
ہین۔ اور جس جگہہ کہ اونکے نماز کا وقت پہونچگیا وہی جگہہ اُن کی عبادت گاہ ہے۔ اُنکے علماء
و رہبران دین دوسرے پیشے اختیار کرسکتے ہین۔ بعض جوتے سیتے ہین اور اسیطرح کے دوسرے
کام کرتے ہین۔ اون لوگون مین پوپ کوئی شخص نہین ہے۔ ہر معمولی مسلمان کہہ سکتا ہے کہ خدا
کی مرضی کے مطابق چلکر مین پیغمبر محمدؐ صاحب کے دین کا خلیفہ ہوسکتا ہون واقع مین تمام دنیا کے
اکثر مسلمانان امور دین مین اپنی سمجھہ کے مطابق چلتے ہین۔ یہی لوگ اہل سنت والجماعت کہلاتے
ہین۔ اور دوسرا فرقہ کہ جو نہایت ضروری ہے شیعون کا ہے۔ یہ لوگ محمدؐ صاحب اور انکے خاندانی
جانشینون کو عملی طور پر معصوم محض سمجھتے ہین شیعے خلافت کو خاندانی اصول پر صحیح سمجھتے ہین اور
انکے شرائع قرآن اور انکے علماء یعنی مجتہدین کے اقوال سے اخذ کئے گئے ہین۔ +
محمدؐ صاحب نے خود اپنی معصومیّت کا کبھی دعوے نہین کیا تہا ایک موقعہ پر خدا کیطرف سے انکو وحی
آئی جسمین خدا کیطرف سے اس لئے ناراضی ظاہر کی گئی تہی کہ انہون نے ایک غریب آدمی کیطرف
سے منہہ پہیر کر ایک نہایت دولتمند شخص کے ساتھہ ہمکلام ہوئے تھے اور اُس وحی کو انہون نے تمام
لوگون کو سُنا بہی دیا۔ اگر وہ فریبی اور مکار ہوتے جیسا کہ بعض نادان عیسائی رسول عربی کو کہتے
ہین ہرگز ایسا نہ کرتے۔ مجھکو اجازت دیجئے کہ مین اس وقت آپ لوگون کے سامنے ایک بڑے رکن

نے جس دین کی تعلیم کی وہ ان ادیان کا لب لباب اور خلاصہ ہے۔ ان باتون کا تو ہم لوگ بہی اقرار کر لیتے ہین کہ خدا کے راستہ پر چلنا چاہیئے۔ خدا کو ہر وقت ہر کام مین حاضر و ناظر جاننا چاہیئے اسلیئے کہ دل مین وہ چین حاصل ہو جو سب کی سمجہہ سے بالا تر ہے اور خدا کی رضا پر راضی رہنا چاہیئے۔ مگر یہ اقرار دین محمدی مین عملی طور پر برتا جاتا ہے اور اسی پر اس دین کے عمارت کی بنا ہے۔

ایک اعتبار سے دین محمدی یہودیت اور نصرانیت دونون سے مشابہ ہے۔ اور دوسرے اعتبار سے غیر مشابہ۔ اس مین شک نہین کہ دونون دینون کے رسولون نے لوگون کو اس بات کی تعلیم دی تہی کہ خدا کے راستہ پر چلنا چاہیئے۔ اور ہر کام مین خدا کو حاضر و ناظر جاننا چاہیئے اس اعتبار سے وہ محمدی تہے یا یون کہو کہ مسلمان یعنی پیرو دین اسلام تہے۔ مگر جہانتک میرا علم یہودیت یا نصرانیت کے ساتہہ ہے مین کہہ سکتا ہون کہ جس دین کی محمد صاحب نے تعلیم کی تہی وہ صرف دوسرے ادیان کی نقل یا اپنے دل کا منتخب کیا ہوا دین نہ تہا بلکہ خدا کی طرف سے ملہم اور وحی کیا ہوا دین تہا (اگر وحی اور الہام بہی کوئی شئے ہے) بیشک مین نہایت عاجزی سے اس بات کے کہنے کی جرات کرتا ہون کہ اگر اپنے کو خدا پر قربان کر دینا ارادون مین سچا اور بے غرض ہونا۔ اپنی رسالت پر غیر متزلزل یقین رکہنا موجودہ غلطیون پر ایک غیر معمولی طور پر نظر ڈالنی اور ان غلطیون کی اصلاح کا بہترین ذریعہ اختیار کرنا وحی کی یہی ظاہر علامتین ہین تو محمد صاحب کی رسالت خدا کی طرف سے وحی کی ہوئی تہی۔

محمد صاحب کو دین موسوی سے جو کچہہ واقفیت تہی وہ خاصکر اُس مذہب سے تہی جسمین اسکندریون اور بدہ مذہب کے خیالات مخلوط ہو گئے تہے۔ وہ دین عیسائی جسکو محمد صاحب اوسکی اصلی اور صحیح حالت پر لانا چاہتے تہے وہ دین تہا جسکی تعلیم عیسیٰ مسیح نے کی تہی اور جو اُس مذہب سے جداگانہ تہا جس پر سینٹ پال کے فرقہ چلتے ہین اور جو اُن غلطیون سے مبرا تہا جو بعض عیسائی فرقون کی نسبت عرب والون کو معلوم تہی۔ محمد صاحب نے سمجہا تہا کہ یہود اُنکو اپنا مسیح سمجہین گے۔ مگر اونکی علیحدگی اس بات کی مانع ہوئی۔ بہرکیف انہون نے عربون اور علی العموم ایمان والون کو تاکید کی کہ وہ سب اپنے ایک جد حضرت ابراہیم کی برکات سے مستفید ہون اسلیئے اونکا مذہب ہوا یہودیت بشمول دین نو و نصرانیت و با ستثنائے تعلیمات سینٹ پال۔

محمد صاحب کا یہ خیال کہ دین ابراہیمی کے فوائد خاص اپنے لوگون مین محدود نہ رکہے جائین بلکہ تمام دنیا مین انکو وسعت دیجائے اسیوجہ سے روئے زمین کے ادن کرورون آدمیون کو اعلےٰ قسم کے عالی خیال اور مہذب مذہب کے حاصل کرنیکا ذریعہ ہوا ہے جو بغیر اسکے حیوانیت مین پڑے رہتے یا اُس اخوت کو نہ

وقت کتنی جب کل علماء اپنی مادری زبان کے شمول مین اسکو بولتے تہے اسلئے اگر کوئی شخص عربی جانے تو اوسکو نہ صرف دین محمدیؐ کی کنجی دستیاب ہوجاتی ہی بلکہ تمام مسلمانون کے دل کی کنجی ایشیا مین اور نیز افریقہ مین (باوجود اسکے کہ وہان کے لوگ نیم وحشی کہے جاتے ہین) کوئی سا عربی ننقطہ عربی لبنتے والے یا عربی کی تعظیم کرنیوالی قوم مین عام طور پر زبان زد ہوسکتا ہے اس طرح سے دین محمدیؐ مین تعلیم وتہذیب کا ایک ایسا آلہ موجود ہی جو دوسرے مذاہب مین نہین ہے۔+

ہان روزہ البتہ خالص تشرع کی ایک چیز ہے مگر حفظان صحت کے لئے بہی یہ ایک نہایت ضروری چیز ہے جیساکہ شیخ الاسلام اسکے بارے مین کہتے ہین کہ یہ روحانی صفائی اور تزکیہ کی چیز ہے اور نیز حفظان صحت کے لئے مفید ہی جسکی طبیبون کو حاجت ہوئی ہے۔+

اِس مین شک نہین کہ شراب ولحم خنزیر اور غیر مذبوح جانورون کے گوشت کے استعمال اور ایسی چیزون کے اختیار کرنیسے جو امتناع شرع مین ہے جن کے بہت جلد ترک نہ کرنے مین نہایت ضرر متصور ہے اس سے یہ غرض نہین ہی کہ اُن لوگون کو دق کیا جائے جو ان احکام کے پابند ہین بلکہ یہ ہے کہ ایسے احکام کی پابندی سے اُن کو روحانی وجسمانی دونون قسم کا فایدہ حاصل ہو۔+

جماعت کے مدارج کا حال یہ ہے کہ امراخلقی طور پر غربا کے محافظ اور حامی سمجھے جاتے ہین۔ اور مساکین دولتمندون کے دسترخوان پر جاکر کہانا کہاتے ہین ہسلمانون مین کہین نہین امیر وغریب مین امتیاز ہے۔ اور ایک مسلمان غلام گہر کا صرف ایک رکن ہی نہین سمجہا جاتا ہے بلکہ گورنمنٹ اور اعلے درجہ کی جماعت مین ایک اونچا درجہ پانیکا ایک انگریز غریب شخص کی نسبت اسکو کہین زیادہ موقع حاصل ہے۔

جو کہانے کا محتاج ہے اسکو کہانا دیا جاتا ہے اور خیرات اوسی شخص کے ہاتہہ مین دیجاتی ہے جسکو دینا مقصود ہوتا ہے نہ کہ قوانین غربا کے پیچیدہ ذریعون سے مسلمانون اور نیز بدہ مذہب والون کے خیالات کے رو سے خیرات دینیوالا خیرات پانے والے کا ممنون ہوتا ہی اسلئے کہ خیرات دینے والے کو خیرات دینے سے اوسکی خیالات ہمدردی وبہی خواہی مین تقویت حاصل ہوتی ہے۔

اِسی طرح سے ہندو برہمنون مین یہ بات ہے کہ جب ایک خاکروب بہی کسی برہمن کے دروازے پر بہیکہہ مانگنے آتا ہے تو برہمن اس خاکروب کو پوجا کرتا ہے اسلئے کہ اوس کی وجہ سے اوسکو خیرات دینے کا موقع ملا۔ میری رائے ناقص مین ایسے خیال مین سچی عیسائی سخاوت کی کل خوبیان شامل ہین اور اس وجہ سے مین کہہ سکتا ہون کہ عمدہ ترین عیسائی جن کی نسبت مجہکو کبہی علم ہوا ہی یہ لوگ

مذہب محمدی کا یعنے جو آجکل قسطنطنیہ کے شیخ الاسلام ہین خط پڑہون جو انہون نے ایک نومسلم مسٹر شومین کو بہیجا تہا جسکا مین بالکل ہم رائے ہون۔ سوائے عبارت ذیل کے "جس روز تم نے دین اسلام کو قبول کیا تہا۔ تمہارے گناہون پر نظر[ا] ڈالی گئی تہی" اس جملہ کا معنے لفظی طور پر نہین سمجہا جا سکتا ہے اسلئے کہ مذہب اسلام کی رو سے بہون کی گناہون پر نظر ڈالی جاتی ہے۔ یہ ایک مسلم مقولہ ہے کہ ایک عالم کا عذر ہزار جہال کی رضا سے بہتر ہے۔ مین اپنے کو ہرگز عالم ظاہر نہین کرتا۔ مگر ہر مسلمان کو جو کسی رائے سے خلاف کرنیکی آزادی حاصل ہے اوس رو سے مین ایک ایسے مضمون پر اعتراض کرتا ہون جو شاید ترجمہ کرنےمین غلطی ہوگئی ہو اور جو خدا کے اوس کلام کے مخالف ہے۔ جس سے تمام لوگ خطاب کیے گئے ہین کہ "گناہون سے بچو اور اعمال صالح کرو" خواہ یہود ہو۔ یا عیسائی یا مسلمان۔ +

محمدی ہونے کے جو ظاہر علامات ہین مثلاً نماز روزہ و حج ان کی نسبت مذہبی کتابون مین ضروری چیز سمجہتے ہین کیونکہ نماز کے قبل وہ وضو کیا کرتے ہین نماز اور وضو دونون کے ارکان نہایت سہل ہین اور جن چیزونکو عیسائیون کے پادری اچہی طرح سے تعلیم نہین کرتے ہین اُن باتون کی نسبت شیخ الاسلام کہتے ہین کہ اول بار تم سے جس مسلمان سے ملاقات ہو وہ تمہین بتا دیگا۔ +

اون لوگون کی زکوٰۃ جسکو اونکی مالی عبادت کہنا بجا ہے یہ ہے کہ وہ ایک حصہ مال کا جو چالیسوین حصے سے کم نہ ہو یعنی سیکڑے پیچہے ڈہائی وہ غربا کو دیتے ہین یہ زکوٰۃ بیت المال مین جمع ہوتی ہے اور منجملہ دوسرے مصارف کے یہ غلامون کے آزاد کرا لینے مین صرف ہوتی ہے جس غلامی کے بارہ مین عیسائیون کا مسلمانون پر جاہلانہ اعتراض ہے اوسکے لیے محمد صاحب نہایت ساعی تہے۔ کہ وہ بالکل موقوف ہو جاوے۔ مگر زکوٰۃ کے مقبول خدا ہونیکے لیے یہ ضرور ہے کہ وہ مال کسب حرام سے نہ ہو۔ اسکا یہ مطلب نہین کہ ایک شخص کا مال غصب کر کر ایک مسجد بنوا دیا۔ اور جو لوگ چالیسوین حصے سے زیادہ خدا کی راہ مین دیتے ہین انکو خدا کیطرف سے خاص انعامات دیئے جاوینگے۔

مکہ کا حج ایک بہت ضروری چیز ہے اسلئے کہ تمام روئے زمین کے مسلمان وہان آکر آپسمین ملتے ہین۔ حج ایک رشتہ اتحاد ہے اور یہ ظاہر مین مسلمانون کا ایک حقیقی چرچ ہے جسکی نظیر عیسائیون مین نہین ہے جہان کل عیسائی جمع ہو سکتے ہون۔ علاوہ برین اس کی وجہ سے ایک عام پاک زبان عربی کے ذریعہ تعلیم و تہذیب کی بہت کچہ اشاعت ہوتی ہے۔ یہی حالت لاطینی زبان کو یوروپ مین اثر

[ا] غالباً اس سے یہ مراد ہوگی کہ تمہارے تائب ہونے پر پچہلے گناہ نظر انداز ہو چکے۔ کیونکہ التائب من الذنب کمن لا ذنب لہٗ مخبر صادق کیجانب سے یہ بشارت ہے۔

شوہر عورت کے ساتھ رہتا ہے۔ مگر وہ اوسکو اپنے ساتھ دوسرے ملک مین جانیکے لئے مجبور نہین کر سکتا صورت
آخر الذکر مین ضرور ہی کہ وہ اوسکو برابر نان ونفقہ دیا کرے۔
زن وشوہر مین جب کوئی جھگڑا ہوتا ہے تو حکم لوگ مقرر کئے جاتے ہین اور اوس صورت مین طلاق کی اجازت
دیجاتی ہی کہ بے آپس کے عناد کے وہ دونون زندگی بسر نہ کر سکتے ہون۔ آپ لوگ اس بات کا اقرار کرینگے کہ نکاح
کی نسبت مسلمانون کا قانون اوس ملامت کے قابل نہین ہے جو عیسائی مصنفون نے کی ہے۔
یہ بیان کہ مسلمانون مین غیر محدود نکاح اور غیر محدود طلاق کا اختیار حاصل ہی صحیح نہین ہی۔ طلاق کوئی
آسان کام نہین ہی جیسا کہ آپ کو شیخ الاسلام کے خط سے معلوم ہوا ہوگا۔ اس لئے کہ طلاق حکمون کی
تجویز کے بغیر دیجا نہین سکتی۔
علاوہ اسکے نکاح کے وقت ایک مہر مقرر ہوتا ہی جسکو طلاق کے وقت [illegible] ادا کرنا ہوتا ہے
اور بہت سی عورتین بہت بھاری مہر مقرر کراتی ہین جو شوہرون [illegible] ہوسکتا اسلئے کہ طلاق
کے خطرہ سے وہ محفوظ رہتی ہین۔ اس مین شک نہین کہ نکاح کی نسبت عیسائیون بلکہ ہندوون کا خیال
کہ یہ ایک روحانی چیز ہے مسلمانون کے خیال سے اعلی ہی۔ مگر عملی طور پر عیسائی قومون مین [illegible] عقد نکاح کے پاک ہونیکا
خیال اسلامی ملکون کی نسبت کم کیا جاتا ہے۔
ہندوون مین نکاح ایک روحانی چیز ہے یہ منفک ہو ہی نہین سکتا اور روم مین کیتھلک لوگون مین
مین منفک ہو سکتا ہے مگر نہایت دقت سے۔ نکاح کو خواہ روحانی چیز سمجھین یا ایک دنیوی معاہدہ کی
حقیقت یہ ہی کہ اکثر صورتون مین تمام ممالک اور تمام مذاہب مین یہ اتحاد ونکاح ہمیشہ کا ہوتا ہی۔ اگرچہ اس بات کے
اقرار کرنے مین مجھے افسوس ہوتا ہے کہ مین مسلمانون کے ساتھ سنہ [illegible] سو دو برس قبل تک ہا ہون اور باوجود
اسکے کہ انہین نہ طلاق کا غیر محدود موقع حاصل ہے مین نے طلاق کو واقعی مسلمانون سے زیادہ عیسائیون
مین پایا ہے۔ اس بات کے اقرار کرنے مین ہی مجھے کچھ تامل نہین ہی کہ اپنے اہل وعیال اور غلامون اور بڑون
اور اجنبیون اور وحشیون کے ساتھ نیکی اور احسان کرنے مین مسلمان نام کے عیسائیون کے لئے نمونہ ہین
چند الفاظ مسلمانون کے مسئلہ تعدد ازدواج کی نسبت جسکی نہایت مذمت کیجاتی ہے کہے جا سکتے ہین قطع
نظر اس امر کے تعدد ازدواج کی وجہ سی اون چند ملکون مین جہان عورتون کی آبادی زیادہ ہی عورتون کو شوہر
ملجاتے ہین اور تعدد ازدواج زنا وبدکاری اور اسکے متعلق برائیون اور پیدائش اولاد الزنا کے لئے روک ہی
اس سے انکار نہین کیا جا سکتا ہی کہ علی العموم تمام مسلمانونکو ایک ہی بیبی ہوا کرتی ہی یہ زیادہ تر تعلیمات مین محمدی کی وجہ سے ہے
محمد صاحب ایسے لوگون مین مبعوث ہوئے تھے جنمین بیٹی کا ہونا ایک بدقسمتی سمجھا جاتا تھا۔ اور جو بعض اوقات

وہان ایک تو وہ برہمن جس نے کبہی مسیح کا کبہی نام بہی نہین سُنا ہے اور دوسرا وہ مسلمان جو کہ مسیح کی انکو پیغمبر سمجہکر تعظیم کرتے ہین اور تیسرا وہ ایک غریب یہودی جس نے اُس عیسائی کی انکے علالت کے زمانہ دراز تک بیمارداری کی تہی جسنے اوسکی کل جایداد چہین لی تہی +

اگرچہ خدام اپنے آقاؤن کے کہانا کہانے کے بعد کہایا کرتے ہین مگر اُنکے اور اُنکے آقاؤن کے کہانے مین کسی قسم کا فرق نہین ہوتا ہے۔ +

مسجد مین عبادت کرنیوالون کے درمیان بالکل یکسانی و یکرنگی ہوتی ہے اُن لوگون کی عبادت کے لئے کچہہ خاص جگہین مقرر نہین ہین۔ اس جگہہ کا امام یا کوئی دوسرا نمازی نمازیون کی پیشوائی کرتا ہے۔ خدا کی عبادت و فرمانبرداری کا اس سے بڑہکر اور کونسا خوشنما منظر ہوسکتا ہے کہ مسلمان نمازیون کی جماعت اپنے مختلف ارکان نہایت ترتیب اور ہمواری کے ساتہہ ادا کرتے ہین۔ +

ظاہر ارکان کی پابندی پر انگریز اعتراض کرتے ہین۔ مگر دیکہنے مین یہ آتا ہے کہ وہ ظاہری ارکان اور رسوم کی قدر اصول اور معنے کی نسبت بہت کم کرتے ہین۔ بیشک یہ کہا جاسکتا ہے کہ انگریزی تحقیق بہت سی برائیون کی جڑہ ہے۔ اور اگر ہمدردی بنی نوع ایک نہائیت عمدہ چیز ہے۔ تو اس ملک مین روپیوں کے جمع کرنے اور اُنکے تقسیم کرنے مین جو ضوابط کی پابندی کی جاتی ہے اس سے اُس ہمدردی کی بالکل خوبی جاتی رہتی ہے۔ ہم لوگ اِس بات کا اقرار نہین کرتے کہ عام لوگون کی ہدایت کے لئے قوانین بنائے جاتے ہین۔ اور یہ کہ ان قوانین کے حروف حاکم نہین ہوتے بلکہ وہ شخص جسکو اون الفاظ کے مطلب سمجہانیکی خدمت سپرد ہے ہم لوگون کی سخاوت ہم لوگون کا مذہب ہم لوگون کے محکم قواعد سب خیالی ہی خیالی ہین برخلاف مشرقی مذاہب کے کہ سب چیزین اونمین حقیقی اور معنوی ہین ہماری مغربی سوسائیٹی اگر اصول دین محمدی پر چلتی۔ تو یورپ مین نہ نہلسٹ فرقہ ہوتا نہ سوشلسٹ (فرقے باغی سلطنت) کیونکہ اس مذہب مین ناراضی اور بیزاری سکہائی نہین جاتی ہے۔ حالانکہ یہ چیزین ہماری تہذیب و تمدن کے نتائج ہین اور ان کے لئے نہائیت کوششین کیجاتی ہین۔ +

شیخ الاسلام نے نکاح کی نسبت جو کچہہ کہا ہے اس کی طرف اب مین آپ لوگون کو متوجہ کرتا ہون نکاح کے لئے دو گواہون کا اقرار ضرور ہے۔ اسلئے ایک مذہبی چیز ہے۔ مگر ہندوؤن اور عیسائیون کی طرح سے روحانی چیز نہین ہے۔ +

تک اپنی ایک کم سن اور خوبصورت بی بی سے جو بوڑہی مرحومہ خدیجہ کا رشک کرتی تہین اون کی اس سوال کے جواب مین کہ "کیا مین اون کی سی نیک نہین ہون؟" یہی کہا کرتے تہے کہ "نہیں تم اونکی سی نیک نہین ہو اس لیئے کہ وہ ہم پر سب سے پہلے ایمان لائی تہین سب سے پہلے انہون نے میرے ہاتہہ پر بیعت کی تہی انہون نے اس وقت مین میری عظمت اور حفاظت کی تہی جب مین غریب اور ناچار محض تہا" ان سے شادی کرنے سے بیس برس بعد تک وہ انکے ساتہہ پوری وفادار رہے۔

یہ سچ ہے کہ ۵۵ برس کی عمر مین بیوی پر بیوی کرنا شروع کی۔ لیکن کیا یہ بات معقول نہین ہے کہ ایک ایسے آدمی کی حالت مین جس نے اس قدر عمر تک اپنے نفس پر پورا ضبط رکہا ہو۔ انکی بہت شادیون کر لیئے ان وجہون کے خلاف جنکو عیسائی مصنفون نے بیان کیا ہے کچہہ اور وجہین خیال کی جائین۔ وہ وجہین کیا ہین؟ -

مین یقین کرتا ہون کہ بوڑہاپے مین اونکی بہت سی شادیون کی اصلی وجہ احسان اور نیکی پہنچانا تہی۔ اور یہ کہ اپنے مصیبت زدہ صحابہ کی بیوہ عورتون کی خبرگیری کرین۔ +

اونکے تابعین یعنی "ایک خدا کے ماننے والون" کو بڑی بڑی تکلیف و تصدیع پہنچائی جاتی تہی۔ ایک زمانہ وہ تہا کہ کوئی شخص انکو کہانا دینے کا روادار نہ ہوتا تہا۔ اور بعض لوگون کو ابی سینیا (حبشہ) وہان کے عیسائی بادشاہ کے ہان پناہ ڈہونڈنے کے لیئے بہاگ جانا پڑا۔ بادشاہ نے انکو انکے ایذا پہنچانیوالون کے حوالے نہیں کیا۔ بعض اونکے حبشہ مین مر گئے اور انکی بیواؤن کو محمدؐ صاحب نے اپنے گہر مین رکہا۔ اگر محمدؐ صاحب ایسا نہ کرتے تو وہ بہوکون مرجاتین۔ یہ خیال کہ پیغمبر صاحب نے کسی بری نیت سے ایسا کیا محض بے بنیاد ہے۔ خصوصاً اگر ہم یہ خیال کرین کہ عالم شباب مین انہون نے اپنی پاکدامنی کی وافر دلیلین دی تہین۔ پیغمبر صاحب کے اپنے آزاد کیئے ہوئے غلام اور متبنی (زید) کی مطلقہ بی بی زینب سے شادی کرنے نے بہی غلط فہمی پیدا کر دی ہے۔ یہ کہا جاسکتا ہے کہ کفار عرب اپنے متبنی کی مطلقہ عورت سے شادی کرنا برا جانتے تہے اگرچہ اپنے متوفی باپ کی بیبیون سے (سوائے اپنی مان کے) نکاح کرنا عیب نہین سمجہتے تہے جیسا کہ بعض لوگ آجکل کے خدا تعالے کے احکام عشرہ کی پابندی تو مطلق نہین کرتے۔ مگر اتوار کے دن سیٹی نہین بجائینگے۔

محمدؐ صاحب نے ان کل مزخرفات کی یہ کہکر جڑ کاٹی کہ منہہ بولا بیٹا اصلی بیٹا نہیں ہو سکتا۔ اور جب یہ بات یون ہوئی تو منہہ بولے بیٹے کی بی بی کو عقد مین لانا منع نہین سمجہا جاسکتا ہے اس بات کی تصدیق کے لیئے نہ کہ ایک نئی شادی کو جائز کرنیکے لیئے پیغمبر صاحب پر ایک وحی اتری جو غلط فہمی سے ایک

بیبیونکو زندہ گاڑدیتے تھے - اسوقت مین مردون کی نکاح کے لیے عورتون کی تعداد محدود نہ تھی اور عورتین مردون کی جائداد کا ایک حصہ سمجھی جاتی تھین - اور کسی شخص متوفی کے ورثا کی درمیان تقسیم کر دیجاتی تھین -

تعداد ازدواج کے غیر محدود ہونیسے جو اس قسم کی ابتری پیدا ہوتی تھی اوسکو محمد صاحب نے روک دیا - انہون نے یہ ہدایت کی کہ مرد نکاح صرف دو یا تین یا چار عورتون سے کرسکتا ہے - ہان اگر انصاف اور یکسانی صحبت سے اونکے ساتھہ برتاؤ کرے ۔

درصورت ایسا نہ کرسکنے کی اوسکو ایک عورت سے شادی کرنیکی اجازت تھی - اب اگر عملی طور پر دیکھا جائے تو کوئی شخص بھی دو یا زیادہ بیبیوں مین میزان عدل و محبت برابر نہین رکھہ سکتا ہے - پس شرع دین محمدی ایک بی بی رکہنے کی تائید کرتا ہے -

محمد صاحب نے عورت کو کسی مالک کی ملکیت بنجانیسے نجات دی اور اُس کو پہلا قانونی شریک مرد کا قرار دیا - اور شرع محمدی مین عورت کے اغراض و منافع کا نہایت خیال ہے ۔

محمد صاحب پر یہ الزام لگایا گیا ہے کہ انہون نے اپنی نمونہ سے شہوت رانی کو رواکہا - اب اس بیان پر ذرا غور کیجئے - خیریت یہ ہے کہ ہم ایسے شخص کا ذکر نہین کرتے ہین جسکے حالات قصے یا کہانی مین سنے گئے ہون بلکہ تواریخ سے ثابت ہین جسکی قریب قریب کل احوال و افعال حدیث مین لکہے موجود ہین - جو قرآن کے بعد مسلمانون کے چال چلن کی رہنما ہے - افعال رسول کے مسلم الثبوت ہونیکے لئے اعتراضات کے سخت سے سخت قواعد ہین - اور جبتک پیغمبر صاحب کے کسی قول یا فعل کا سلسلہ اُنکے خاص صحابہ تک نہ پہونچ جائے ان حدیثون سے نکال باہر کیا جاتا ہے جنکی صحت کو اسلامی محدثون نے چھان بین کرکے ثابت کر دیا ہے - بیشک ہم لوگ اپنے آقا عیسے مسیح کے اقوال و افعال کا ثبوت دینا اس سے کہین کم رکہتے ہین - اچھا پہر محمد صاحب کی شہوت رانی کے الزامات کی محبت کے لئے کونسا اچھا یا برا یا مشکوک ثبوت ہے مجھکو اس بات کے اقرار کرنیمین کچھہ تامل نہین ہے کہ ہر قصہ کا سلسلہ ابتدا تک پہونچا یہ الزام بالکل بے بنیاد پایا جائیگا بلکہ برخلاف اسکے باوجود بہت سی مایل کرنیوالی چیزون کے محمد صاحب نے اپنی عصمت کی ایسے لوگون مین جن مین عصمت تھی نہین نہایت حفاظت کی جس کے لئے وہ نہایت قابل آفرین و شاباش ہین - کفار عرب کے درمیان جبتک انہون نے زندگانی بسر کی وہ کامل طور پر باعصمت و پاک دامن رہے یہانتک کہ ۲۵ برس کی عمر مین انہون نے ایک ۴۰ برس کی عورت سے شادی کی (جو یورپ مین ۵۰ برس کی عورت کے برابر ہے) انہون نے اُس عورت سے اس لئے شادی کی کہ انکے ساتھہ انہون نے بہلائی کی اور انکی نبوت پر ایمان لائی تہی چنانچہ اُنکی وفات کے سالہا سال بعد

(جس مین لوگون نے نہایت غلطی کی ہے) اسکا پہلے لحاظ رکہنا چاہیئے بیشک اس قسم کا جنگ خلاف
شرع ہے مگر اون لوگون سے بچاؤ کی صورت مین جو مسلمانون کو انکی واحدیت کے لئے تکلیف پہنچا ہیر
اور جو انکو اُنکے گہرون سے نکالدین جیسا کہ اون مسلمانون کے ساتہہ کیا گیا تہا جنہون نے حبشہ مین
جا کر پناہ لی تہی۔ مذہبی آزادی کا حال سُنیئے کہ یہ عیسائی ملکون کی نسبت کہین زیادہ مسلمانون مین
عمل مین لائی جاتی ہے اور اگر ایسی بات نہوتی تو آرمنی و یونانی و یہودی فرقے اپنا آزادانہ طریقہ و مذہب
و زبان ترکی عملداری مین برقرار نہین رکہہ سکتے۔ اور یہ ترکی عملداری ایسی ہے کہ مین اپنے ذاتی تجربہ
سے کہہ سکتا ہون کہ یہ عیسائی قانون سازون کی جماعت کو بربادی و انسانیت کا سبق دیتی ہے۔
محمد صاحب نے یہود و نصاریٰ کو مسلمانون مین شامل کیا تہا اسلئے کہ جنکو ایک خدا اور آخرت پر
ایمان ہے " اونکے لئے کوئی ڈر نہین اور نہ وہ غمگین ہون گے - +
قرآن مین سورہ حج مین مقدس جنگ کا مقصد " مساجد اور رہبانون کی خلوت خانون اور
عیسائیون کے گرجاؤن " کی حفاظت بیان کیا گیا ہے۔ اسلئے کہ اون سبہون مین " خدا کا نام
پکارا جاتا ہے "
کیا یہ وہ حالت بربادی کی نہین ہے جس تک ہم ارک صدیون کے بعد پہونچے ہین۔ ہان اگر مسلمانون
کے خلاف زمانہ حال کے احمقانہ جنگ کے ساتہہ مقابلہ کیا جائے جبکو ہم لوگ غلامی کے ساتہہ مخلوط
کئے دیتے ہین تو ہم لوگ اوس حالت کو پہونچ گئے ہین - +
مین اون مسلمانون کو جانتا ہون جنہون نے گرجاؤن مین چندے دیئے ہین۔ کتنے عیسائی
مسجدون مین چندہ دیتے ہین؟ لیکن ان مین خدا کا نام بیشک لیا جاتا ہے۔
مسلمانون نے عیسائیون کو جو تکلیف و تصدیع پہنچائی ہے اسکا مقابلہ اوسکے ساتہہ نہین
کیا جا سکتا جو عیسائیون نے مسلمانون کا کشت و خون کیا ہے۔ ان دونون مین آسمان و زمین کا فرق
ہے۔ جب عمرؓ صاحب نے عیسائیون کی یروشلیم (بیت المقدس) مین کشت و خون کرنے پر قسم کہائی تہی
کہ مین محاصرین شہر کو قتل کر ڈالون گا وہ شہر کو اپنے قبضہ مین لینے کے بعد ایسا کرنے سے باز رہے اسلئے
کہ انہون نے کہا کہ " مین قسم کے توڑنے کے گناہ کا مرتکب ہونگا۔ مگر خدا کی ایک مخلوق کو بہی ہلاک
نہ کرون گا " مین اس آرٹیکل کو اس سے اور کسی بہتر طور پر ختم نہین کر سکتا کہ اس بات پر اصرار کرون
کہ یہودیت و نصرانیت و دین محمدی سب ادیان ہمجنس ہین اور سب کی اصل ایک ہے۔ اور اس بات
کی امید ظاہر کرون کہ وہ زمانہ اب آنیوالا ہے جب عیسائی محمد صاحب کی تعظیم و بزرگی کرکے علیہ السلام

غلط فعل کو جائز کرنیوالی سمجھی جاتی ہے۔+
واقع میں ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ اگر لوگون مین سچی بہی خواہی خلایق ہو تو وہ دوسرون کی مذاہب کے بارہ مین اوس قسم کا خیال نہین رکھین گے جیسا وہ اب رکھتے ہین - اور وہ آپ دوسرون کی مذہب کو اُنکے اصلی ماخذون سے دریافت کرنیکی کوشش کرین گے نہ کہ اون مذاہب کے مخالفین کی تعصب آمیز خبرون سے۔ زنا کی سزا مرد وعورت دونون کو برابر طور پر دیجاتی ہے مسلمانون مین تجرد نہایت ہی کم ہے اور شاید ہی ان مین شادی کرنیکے لایق کوئی عورت ہوتی ہوگی جسکی شادی نہ کر دیجاتی ہو مجرم کو عام خلایق کے سامنے سو جلدہ لگایا جاتا ہے۔
اب ہم بستر لونڈیون کا حال سُنئے کہ شرع دین محمدی اس بات کا روادار نہین ہوتا۔ کہ اون کی اولاد بدکاری کے ساتھہ انگشت نما کیجاوے اور ایک لونڈی کا لڑکا اسکے آقا کے لڑکون کے ساتھہ وراثت مین شریک کیا جاتا ہے ہم لوگون مین غیر منکوحہ عورت کے لڑکے کی مطلق حفاظت نہین کیجاتی ہے اور ہمارا شادی کی نسبت اعلے خیال بالکل پست ہو جاتا ہے۔ مثلاً ہندوون کی شادی کسی اچھی ذات مین جس مین بی بی اپنے شوہر کی نجات کے لئے دُعا کرتی ہے اس لیئے کہ بدون اُسکی دعا کے اوسکی نجات نہین ہو سکتی تھی۔
مسلمانون مین شراب خانے قمار خانے اور چکلے نہین ہوتے۔ اور بدکاری کو شرع کرنا وہ جانتے ہی نہین۔ اور قاعدہ کی بات ہے کہ عام طرز کلام انکا اکثر یورپینون سے زیادہ شستہ اور مہذب ہوتا ہے۔ مین نے نوجوان مسلمانون کو اسکولون اور کالجون مین دیکھا ہے۔ اُنکے عادات اطوار ومکالمے انگلش نوجوانون سے کہین بہتر ہوتے ہین۔ بیشک اشخاص آخر الذکر کے مکالمے اکثر اوقات ایسے ہوتے ہین کہ اسلامی ملک مین لایق سزا ہون۔ مسلمانون کی منکوحہ عورتون کو انگریزون کی منکوحہ عورتون سے قانونی استحقاق زیادہ حاصل ہوتا ہے وہ ولادت یا موت کی شہادت دیسکتی ہین حالانکہ فرانس کی جمہوری سلطنت کی عورت کو یہ استحقاق حاصل نہین ہے۔+
لوگون نے جو یہ سمجھہ لیا ہے کہ مسلمانون کے مذہب مین تبدیل واقع نہین ہو سکتی اُسکا حال سُنئے کہ قرآن کی تفسیر مین آزادی حاصل ہے جس سے اسپر ہر فرقہ اور ہر ملک کے لوگ عمل کر سکتے ہین مثلاً اسکی تفسیر کے لئے جو یہہ قاعدہ مقرر ہے کہ ایک جملہ تامہ کے قبل ایک جملہ شرطیہ رہتا ہے اس سے کانشنس کو ہر طرح کی معقول آزادی رہتی ہے مثلاً "کفار سے جہاد کرو" ایک جملہ تامہ ہے اور "کفار پر جہاد کرو اگر پہلے وہ تم پر حملہ کرین" ایک جملہ شرطیہ ہے اور مسئلہ جنگ مقدس یعنی جہاد کی تعین مین

جو مسلمان کہ عربی جانتا ہو وہ بھی قرآن کے اکثر مقامات کو بغیر تفسیر کے نہین سمجھ سکتا۔ اور کوئی نیک
مسلمان بغیر فقہ جاننے کے نہ تو خدائی لاشریک کی عبادت کرسکتا ہی اور نہ کسی مذہبی رسم کو ادا کرسکتا ہی٭
پس یہ کہدینا کہ کل مسلمانون کا عمل بالکل فقہ پر ہے بیجا نہ ہوگا فقہ مین ہر قسم کے امر و نہی کی نسبت
مختلف مسئلے لکھے ہوئے ہین۔ مگر عمل صرف اون مسائل پر کیا جاتا ہی جو مفتی بہ ہین۔٭

باوجودیکہ اس قسم کے مسئلے فقہ بالعموم اس وسیع مذہب مین جو دنیا کے بڑے حصہ مین پھیلا ہوا ہے
موجود ہین اور بدون اون اہل مذہب کے دقیق مسائل سمجھے ہوئے مذہب اسلام کی نسبت کوئی رائے قایم
کرلینا حقیقتاً بے معنی ہے۔

مگر یورپ کے مختلف دانشمند گروہ کو بہ حیثیت تعصب کی نگاہ سے دیکھتے ہین جو صرف قرآن کا غلط
ترجمہ کو دیکھکر یا کسی مسئلہ کو دیکھکر یا کسی مذہبی کتاب کے کسی حصہ کو اخبار کے کسی آرٹیکل کے
مانند پڑھکر یہ سمجھ جاتے ہین کہ ہم کو مذہب اسلام کے کل حالات سے واقفیت ہوگئی۔ بعض وہ لوگ ہین جو
نرے بے علم اور ان پڑھ لوگون سے گفتگو کرکے اسلام پر رائے قایم کرلیتے ہین بعض وہ ہین کہ کسی
بادشاہ یا حاکم کے ظالمانہ طریقہ و عمل کو دیکھکر یا تاریخ مین پڑھکر سمجھ چکے ہین کہ شرع اسلام کے یہی اصول
ہین یا کسی متعصب عیسائی کی کتاب کو جس مین انہون نے صرف اسلام کی برائیان بیان کی ہون دیکھ
لیا ہو یا شرع محمدی کے منسوخ اور غیر مفتی بہ مسائل کو دیکھکر کوئی رائے قایم کرلی ہو مین خیال کرتا ہون کہ
اکثر محقق لوگ اس قسم کی غلطیون کو نہ سمجھ کر خود غلطی مین پڑے ہوئے ہین۔ مگر وہ عیسائی جو درحقیقت خود علم
عربی پڑھے ہوئے ہین قرآن کے معنی کو تفسیر کے ساتھ اچھی طرح سمجھتے ہین اور مسائل مفتی بہ مین
تمیز کرسکتے ہین (بشرطیکہ منصف مزاج اور غیر متعصب بھی ہون) ہمیشہ مذہب اسلام کا ادب
کرتے رہے ہین۔٭

ہم ان آخر الذکر بہت سے عیسائیون کے نام خود انکی زیادہ شہرت کے لحاظ سے پیش کرنے
بیہودہ سمجھتے ہین۔ ہم دیکھتے ہین کہ باوجود اس قدر ترقی دانش و بینش کے کبھی اہل یوروپ نے ایک
دفعہ اسلام کی ماہیت کو اچھی طرح سمجھنے کا ارادہ ظاہر نہین کیا۔ حالانکہ دنیا کے تمام مسائل مین یہ مسئلہ بھی
ایک امر اہم ہے۔ ہم نے کبھی نہین سنا کہ محققین کی کوئی ایسی جماعت اس ضروری مسئلہ کے حل
کرنیکی غرض سے یورپ کے کسی مقام پر جمع ہوگئی ہو جس مین وہ غیر... لوگ شامل کئے گئے ہون جو
درحقیقت علوم عربی سے ماہر اور قرآن کو معہ تفسیر کے سمجھنے اور فقہ کے مفتی بہ مسائل کو جانتے ہون اور
جن مین مزید اطمینان کے واسطے علماء اسلام بھی جو علوم انگریزی اور مذہب عیسوی کی ماہیت سے واقف

کی توقیر کو بڑہاینگے۔

دین محمدی و دین عیسائی کے درمیان ایک مشترک واسطہ ہی اور وہ زیادہ سچا عیسائی ہے جو نبی محمد صاحب کی کہی ہوئی سچی باتون کو مانتا ہے۔ + فقط +

# اسلام کی اشاعت یوروپ مین

## خط بنام

## ڈاکٹر جی۔ ڈبلیو۔ لائٹنر اورینٹل انسٹیٹیوشن ووکنگ انگلینڈ

آپکا خط وصول ہوا مین آپکی توجہ اور بالتخصیص آپ کی اسلامی ہمدردی کا بہت مشکور ہون۔

اِس زمانہ مین اسلامی عام تعلیم بہت پست حالت مین ہی کیونکہ مسلمانون کے کل علوم اس وقت تک بالکل عربی زبان مین ہی ہین۔ حالانکہ مسلمانون کا بڑا گروہ اردو فارسی و ترکی زبان بولتا ہے اور اسی زبان کا علم جانتا ہے جسمین سوائے علم ادب اور دینیات کے کوئی دوسرا کامل علم ہنوز موجود نہین ہے اور نیز اردو فارسی ترکی زبان مین نہ تو علوم عربیہ کا ترجمہ ابتک کامل ہوا ہے اور نہ ان عجمی مادون مین ایسے الفاظ موجود کئے گئے ہین جس سے بآسانی عربی کا ترجمہ ہو سکے اور علم عربی کی ترقی مین بھی ۶۵۶ھ کے بعد خاندان خلفائے بنی عباس کے زوال کے ساتہہ ساتہہ انحطاط پیدا ہو گیا۔

پانچ کروڑ مسلمان جو ہندوستان مین بستے ہین ان مین اس وقت ایک ہزار آدمی بہی ایسے نہونگے جو عربی زبان قرآن کے صحیح معنی جانتے ہون باقی کل مسلمان قرآن کو بمعنی عبادت کے وقت ایسا پڑھتے ہین جیسا کہ طوطا مینا بے سمجھے بوجھے باتین کرتا ہے عربی لکھنا یا زبان عربی مین گفتگو کرنا اکثر ہندوستان کی علما کو نہین سکھایا جاتا ہی جو علمی کتابین اردو فارسی ترکی مین کثرت سے مشہور ہوگئی ہین اگر انکا عربی کتب کے ساتہہ مقابلہ کیا جائے تو ان مین اکثر باتین ایسی نکلینگی جو بہت کچھ خلاف پائی جائینگی اگر ہم اپنے علماء پر اس قسم کا الزام دین کہ انہون نے علم عربی کا ترجمہ عجمی زبان مین ابتک نہین کیا ہی تو اسکے ساتہہ ساتہہ اس بات کا الزام دینا ہوگا کہ انہون نے عجمی زبان کی وسعت مین بہی ہنوز کوشش نہین کی ہی اگر عربی زبان کو سمجھ کر جائے تو ہر قسم کے ترجمہ ان باتون مین ہوئے ہوئے ہونگے اور ایسا ہی بجز چند شہرون کے باقی افریقہ کے کل مسلمان ہر قسم کے علم دہنر سے بے بہرہ ہین۔ مگر مذہب اسلام کے طریقہ عقاید و عبادات مذہبی جو بہت سیدہا سادہ ہے ہر ایک مسلمان کے گروہ مین برابر رایج ہے۔ +

ہون شامل رہے ہون۔

البتہ اس قدر دیکہا گیا ہے کہ منفرد عیسائیون نے ہمیشہ مذہب اسلام کی نسبت یکطرفہ رائے قایم کی پہر ان اشخاص مین بہی دو گروہ ہین کسی نے تو خود اسلام کی تائید مین رائے پیش کی ہے اور کسی نے مخالفت مین۔

مجہے اس مختصر خط مین اس قدر گنجایش نہین کہ مین ہر ہر مسئلہ پر بحث کر سکون یا مذہب اسلام کی اخلاقی بہلائیون کا بیان کرون۔ یا معترضین کا جواب دون۔ اگر بالفرض ایسا کیا بہی جائے تو بہی [illegible] کوئی اثر نہ ہوگا۔ مین چاہتا ہون کہ اس قسم کی کوئی تحریک ہو کہ درحقیقت اس مذہب کی تنقیح کے واسطے محققین کی متعدد جماعتین قایم ہون جن پر خود عوام کی توجہ مائل رہے اور ہر ایک شخص کو اپنی اپنی رائے [illegible] موقع ملے۔ اور یہ جماعتین ایشیا اور یوروپ مین جابجا دیر تک قائم رہین اور مین جانتا ہون کہ اگر یہ امر کبہی وقوع مین آئے تو اسلامی معاملات مین یہہ پہلی تحریک ہوگی اور کچہ عجیب نہین کہ اسکی ابتدا انگلینڈ سے ہو کیونکہ درحقیقت اسی ایک مقام کے باشندے کم متعصب اور منصف مزاج ہین۔ اور مجہکو تو کچہ شک نہین کہ اس تحریک سے جو کچہہ اسلام اور نصرانیت مین دشمنی ہے بہت جلد رفع ہو جائے گی۔ اور سمجہ جائینگے کہ ایک دوسرے کا طریقہ نہایت نیکی اور بہلائی کا ہے اور اگر اس طریقہ کی تحریک عمدہ اصول سے کیجائے گی تو بلاشبہ بہت سے مسلمان اور عیسائی جنکی طبیعتون مین حق بات کی تلاش کرنا ہے بہت خوشی سے اس کار خیر مین شرکت اختیار کرینگے اور ان مجالس اور تحقیقات کے مصارف کی نسبت ایک مختصر چندہ تجویز ہو تو عوام الناس بہی اس چندہ مین شریک ہو جائینگے۔ شریک ہونیکا [illegible] انجام رسانی کے لئے چند لایق اشخاص کو جابجا سفر کرکے تحریرًا اور تقریرًا اس کے عمدہ نتایج ذہن نشین کر دینے ہون گے۔ اور بڑے بڑے شہرون مین سب کمیٹیان اور اسکی شاخین قایم کر دینی ہونگی۔ اگرچہ بادی النظر مین یہہ ایک بڑا معاملہ دکہائی دیتا ہے۔ مگر جب ایک دفعہ یہہ بات چل پڑی تو پہر اسکی تکمیل مین کوئی دشواری نہ ہوگی۔ ایک [illegible] سوسائٹی وغیرہ۔ اور چہوٹی چہوٹی کمیٹیان جو اس وقت قایم ہین [illegible] اس مین [illegible] شامل [illegible] غرض خاص کی تکمیل حسب دلخواہ ہو جائے گی۔

تمام شد